ادعونی استجب لکم

تم دعا کرو ○ میں قبول کروں گا

## ہفت بند کاشی

# مناجات

حضرت کمال الدین حسن ملا کاشی

منظوم اردو ترجمہ

مترجم محشر لکھنوی

مکتبہ باب العلم

فروغ ایمان ٹرسٹ ناظم آباد کراچی

# ہدیۂ مناجات

## سورۂ فاتحہ برائے ایصالِ ثواب

○ سیّد انصار علی رضوی مرحوم
ابنِ سید میر علی رضوی

○ سیّدہ محترمہ قمر جہاں مرحومہ
بنتِ محمد رضی خاں مرحوم

○ سیّد محمد ثقلین مرحوم
ابنِ سید اظہار حسین مرحوم

○ سیّد محمد مبین مرحوم
ابنِ سید محمد متین مرحوم

○ سیّد محمد نقی مرحوم
ابنِ سید محمد مبین مرحوم

○ سیّدہ صفیہ بی بی مرحومہ
بنتِ سید محمد طاہر مرحوم

○ سیّدہ افضل النساء زہرا بی بی مرحومہ
بنتِ سید محمد صادق مرحوم

○ سیّدہ وحید النساء بانو بی بی مرحومہ
ابنِ سید محمد صادق مرحوم

○ سیّد محمد مجتبیٰ مرحوم
ابنِ سید محمد حامد مرحوم

○ سیّدہ سعیدہ مرحومہ
بنتِ سید حسن کاظم مرحوم

الملتمس:- اہلِ خاندان

بسم اللہ الرحمن الرحیم
نادِ علیاً مظہر العجائب
تجدہ عوناً لک فی النوائب
کل ہم و غم سینجلی
بولایتک یا علی یا علی یا علی

# حرفِ آغاز

میرے جذبہ وشوق کا یہ اعجاز ہے کہ فروغِ ایمان ٹرسٹ کے بزرگ خدمتگار جناب سید محمد ہادی نقوی نے مجھے ایک مختصر کتاب "ہفت بند کاشی" مرحمت فرمائی

حضرت مُلّا کاشیؒ کی تحریر کو میرے قلم کا سلام۔ میرا یقین ہے کہ اس مناجات کے وِرد سے حاجت مند ہرگز مایوس نہیں ہوگا۔ میں نے مومنینِ کرام کی سہولت کے لئے اس کا اردو منظوم ترجمہ کیا ہے۔ میں اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں، دہلیز باب العلم اور درگاہ ابوالفضل العباسؑ میں سربسجود ہوں کہ مجھ حقیر و پُرتقصیر کو یہ شرفِ عالی بخشا۔ اس تشکّر کے ساتھ ہی میں۔ جناب سید تقی حیدر زیدی، جناب سید محمد ہادی نقوی، جناب سید اطہر عباس جعفری جناب سید منصور حسین۔ جناب سید شہنشاہ حسین ایڈوکیٹ۔ جناب ہادی حسین ناصری۔ جناب سید صغیر عابد رضوی۔ جناب خواجہ عزیز اللہ جناب سید حسن عسکری نقوی جناب سید ضیاء حسن نقوی۔ جناب میر علی عباس نقوی۔ جناب مظاہر حسین۔ جناب سید علی اوسط زیدی محمد رضا مہدی کا شکر گزار ہوں کہ ان کی طرف سے حوصلہ افزائی اور بھرپور تعاون کے سبب یہ مُناجات کتابی شکل میں اشاعت پذیر ہوئی۔ ان تمام کرم فرماؤں کے لئے بارگاہ رحمٰن و رحیم اور دربار چہاردہ معصومینؑ میں میری دُعا ہے کہ یہ حضرات عمرِ دراز، نیک نامی، خوشحالی اور ترقّی کی بہاریں دیکھیں اور خدا و اہلبیتؑ کی خدمات کیلئے ان کی توفیقات میں اضافہ ہو۔

آمین بحقِ محمد و آلِ محمد
گنہگار **محشر لکھنوی**
یکم رجب ۱۴۲۳ھ

۱• جب کوئی مجھ سے دُعا مانگتا ہے میں اُس کی دُعا ضرور سُنتا ہوں اور اگر (بندے کے حق میں) مُناسب ہوتی ہے تو قبول کرتا ہوں۔
پروردگارِ عالم فرماتا ہے کہ تم مجھ سے دُعا مانگو میں تمہاری دُعا قبول کروں گا۔
(القرآن)

۲• اگر تُم دُعا نہیں کرتے تو میرا پروردگار بھی تمہاری کوئی پرواہ نہیں کرتا۔
تم نے جھُٹلایا جس کا وبال عنقریب تمہارے سر پر پڑے گا۔
(حدیثِ رسالتمابؐ)

۳• یا اللہ تو نے دُعا کا نام عبادت رکھا ہے اور دُعا کے ترک کو غرور سے تعبیر کیا ہے۔ اور اس کے ترک پر جہنم میں ذلیل ہو کر داخل ہونے سے ڈرایا ہے۔
(حضرت امام زین العابدینؑ)

۴• دُعا مانگا کرو اور یہ نہ کہا کرو کہ جو ہونا ہے وہ پہلے سے طے ہو چکا ہے۔
اگر کوئی بندہ اپنی زبان بند رکھے اور سوال نہ کرے تو اسے کچھ دیا بھی نہیں جاتا۔
(حضرت امام جعفر صادقؑ)

۵• تمہیں انبیاء کرام کے ہتھیار سے آراستہ ہونا چاہیئے اور وہ ہتھیار ہے دُعا۔
(حضرت امام علی رضاؑ)

تمہاری حاجتیں کیا ہیں وہ جانتا ہے مگر
اُٹھا کے ہاتھ خُدا سے دُعا ضروری ہے
محشر لکھنوی

کیسے نہ کروں شکر میں سجدہ تیرا
تو مالک و مولیٰ ہے میں بندہ تیرا

تو غیب کا عالِم ہے تو ہی عُقدہ کُشا
بندوں پہ نہیں کُھلتا ہے عُقدہ تیرا

مداح ہیں توریت و زبور و انجیل
قرآن بھی پڑھتا ہے قصیدہ تیرا

کھاتا ہوں قسم پنجتنِ پاک کی میں
افضل ہے ہر اک ذات سے رُتبہ تیرا

میں بھی ترے محبوب پہ رکھتا ہوں یقیں
اپنا لیا میں نے بھی عقیدہ تیرا

محکوم ترے ارض و سماں شمس و قمر
دُنیا کی ہر اک چیز پہ قبضہ تیرا

محشر میں نہ بخشش کی رہے فکر مجھے
پڑ جائے گناہوں پہ جو پردہ تیرا

محشر لکھنوی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

السّلام اے سایۂ ات خورشیدِ ربّ العالمیں
آسمانِ عزّ و تمکیں آفتابِ داد و دیں
مقصدِ تنزیلِ بلّغ۔ مظہرِ اسرارِ غیب
مطلعِ یتلوہ شاہد۔ مقطعِ حبل المتیں
مفتیِ ہر چار دفتر خواجۂ ہشتِ خلد
داورِ ہر شش جہت اعظم امیر المومنینؑ
صورتِ معنیٔ فطرت باعثِ ایجادِ خلق
بہترینِ نسلِ آدمؑ نفسِ خیر المرسلیںؐ
صاحبِ یوفون بالنذر آفتابِ انّما
قرۃ العینِ لعمرک نازشِ روح الامیںؑ

درجہاں از روئے حشمت چوں جہانے درجہاں

برزمیں از روئے رفعت آسمانے برزمیں

مثل تو چوں شبہ ایزد در ہمہ عالم محال

ور بُود ممکن نہ اِلّا رحمۃ لِلعالمیں

کاتبِ دیوانِ امرت موسیٰ دریاشگاف

پردہ دارِ بامِ قصرت عیسیٰ گردوں نشیں

از عطائے دستِ فیاضِ تو دریا مُستفیض

وز ریاضِ نُزہتِ طبع تو رضواں خوشہ چیں

نقشبندِ کاف و نوں از بدو فطرت تاکنوں

ناکشیدہ چوں مہِ رخسار تو نقشِ مُبیں

عالمِ علمِ لدُنی شہسوار لوِ کشف
ناصرِ دیں نفسِ پیغمبر امامُ المتّقیںؑ
ناشُنیدہ از زمانِ مہد تا پایانِ عمُر
بے رضائے حق زِ تو حرفے کراماً کاتبیں
آنکہ مدّاحش خدا ہمدم رسوؐل اللہ بوُد
گر کسے ہمتاش باشد ہم رسوؐل اللہ بود

# بند دوم

اے بغیر از مُصطفٰے نابود ہمتائے تو کس

بَستہ بَر مہرِ تو ایزد مہر حُورالعَین لبس

مُہرہ مہرِ از گلوئے صبح برنارد فلک

گر نہ از مہرت برآید صبح صادق رانفَس

کارواں سالار جاہت چُوں کُند آہنگ راہ

چرخ را بَردست پیش آہنگ بندی چوں جَرَس

ضربتِ دستِ تو اردستاں بدیدے درمصاف

مرغِ رُوحش بیگماں از بیم بشکستی قفَس

ور شکوہت را بمیزان معانی برکشند

از رہِ خفّت کم آید بو قبیس از یک عدس

باشکوہِ صولتتِ دستاں نیاید در شمار

در پرِ عُنقائے مغرب کے شکوہ آرد مگس

چیست باقدرت سپہر و کیست بارائے تو مہر

زاں زقدرت مستعار و ویں زِ رایت مُقتبس

گر دلِ دریا عطایت موج بر گردوں زند

لجۂ گردوں دراں گرداں نماید ہمچو خس

اندراں میداں کہ مردانِ سعادت جوئی را

از رہِ مردی عناں از دست بر باید فرس

نشترِ شمشیر شیراں روئے در شریاں نہد

چوں طبیبِ مردگیر دساعدِ جاں را مجس

ازمیانِ مشرقِ میدان برآئی مہروار

رایتِ نُصرت زِ پیش ورایتِ دولت زِ پس

خَلق ہفت اقلیم اگر آں روز ہمد ستاں شوند

ازرہِ مردی نیارد تاب میدانِ توکس

صورتِ گرد و مجسّم فتح گوید آشکار

لَافتیٰ اِلّا عَلِیْ لَاسَیف اِلّا ذُوالفقار

## بند سوم

اے سپہرِ عظمت از فرِ تو زیور یافتہ

آفتاب از سایۂ چترِ تو افسر یافتہ

از غبارِ درگہِ عرش احترامت آشکار

کیمیا گر نسخۂ گوگرد احمر یافتہ

بر امیدِ نقشِ رویت دستِ نقاشِ ازل

نقشہا بربستہ لیکن چوں تو کمتر یافتہ

ہر کہ دستت را بدریا کرد نسبت بیگماں

رشحۂ دستِ ترا دریائے اخضر یافتہ

روزِ فتح الباب تو بر دستِ دریا بار تو

نسرِ طائر را فلک چوں بط شناور یافتہ

ہر کہ مہرِ مہر تو بر صفحۂ جاں نقش کرد

مخزنِ دل را چو کانِ زر تونگر یافتہ

بازِ قدرت ہر کجا بالِ جلالت کردہ باز

طائرانِ سدرہ را در زیرِ شہپر یافتہ

ہر کہ اندر آفرینش لاف بالائی زدہ

رفعتت راز آفرینش پایہ برتر یافتہ

ہر کہ دستِ حاجتِ بر جودِ تو برداشتہ

تا قیامت دستِ خود را حاجت آور یافتہ

با خدا و مصطفٰی رائے تو یک رو داشتہ

از خدا و مصطفٰی شمشیر و دختر یافتہ

ساقیِ کوثر نہ چنداں مدح باشد مر ترا
اے زتو دریائے فطرت کانِ گوہر یافتہ

باصفائے گوہرِ پاکِ تو رضواں سالہا
خاکِ خجلت بر جبینِ آبِ کوثر یافتہ

گر نبودے ذاتِ پاکت آفرینش را سبب
تا ابد حوّا ستروں بودی و آدم عذب

## بند چہارم

اے معظّم کعبۂ اصل از بیانِ مصطفٰے
قبلۂ دنیا و دیں جانِ جہانِ مصطفٰے

از نقودِ گوہرِ معنی لبالب شُد دہاں
تا نہادی لب بہ صورت بر دہانِ مصطفٰے

رہروانِ عالمِ تحقیق را نا بودہ راہ
بے زمیں بوسِ درت بر آستانِ مصطفٰے

اے باستحقاق بعد از مصطفٰے غیرِ از تو کس
نانہادہ پائے تمکیں بر مکانِ مصطفٰے

گرچہ در عالم باقبالِ تو شاہا کردہ اَم
آنچہ حسّاں کرد در وقت و زمانِ مصطفٰے

لافِ مدّاحی دریں حضرتِ نمی آرم زدن

اے ثنا خوانِ تو ایزد از زمانِ مصطفےٰ!

تیغت آں ابر لیست دریادل کہ فتحُ الباب اُو

تازہ دارد زاب نُصرت بوستانِ مصطفےٰ!

تا سپہرِ شرع زو پر نور رُشد ہرگز نتافت

از تو روشن تر مہے بر آسمانِ مصطفےٰ!

عرضِ حاجت بر تو حاجت نیست میدانی کہ چیست

حالِ اخلاصِ مَن اندر خاندانِ مصطفےٰ!

رفعتتِ بالائے امکاں صورتِ ناممکن است

ور بود ممکن بود قدر و توانِ مصطفےٰ!

منّتِ خلقتم بجاں آور درحمے کن شہا[4]

وارہاں از منّتِ خلقتم بجانِ مصطفےٰ

از زبانِ خلق بر نا ید صفاتِ ذاتِ تو

ور بر آید نے بود جز از زبانِ مصطفےٰ[1]

روئے رحمت بر متاب اے کام جاں از روئے من

حرمتِ جانِ پیمبر یک نظر کن سوئے من

## بند پنجم

اے ستودہ مرِ خدایت یا امیرالمومنینؑ
خواندہ نفسِ مصطفایت یا امیرالمومنینؑ
گر بُدے بالاتر از عرشِ بریں جائے دگر
گفتمے کانجاست جایت یا امیرالمومنینؑ
آنچہ تو شائستۂ آنی زِ روئے عزّ و جاہ
کس نداند جُز خدایت یا امیرالمومنینؑ
سرکشانِ دہر را آوردہ سرہا زیرِ حکم
بازوئے زور آزمایت یا امیرالمومنینؑ
مدح گو شائستہ ذاتِ تو باید گفت بس
کیست تا گوید ثنایت یا امیرالمومنینؑ

خازنانِ کان و دریا کیسہ ہا پر ساختند

روزِ بازارِ سخایت یا امیرالمومنینؑ

بسکہ لعل اندر دلِ کاں خاک بر سر می کُنَد

از دلِ دریا عطایت یا امیرالمومنینؑ

از نسیمِ بادِ نوروزی نشاید کرد یاد

پیشِ خُلقِ جاں فزایت یا امیرالمومنینؑ

خاطرِ ہمچو منِ شوریدہ خاطر کے کُنَد

وصفِ ذاتِ کبریایت یا امیرالمومنینؑ

آنچہ عیسےٰؑ از نفس می کرد مزے بود و بس

از لبِ معجز نمایت یا امیرالمومنینؑ

ما همه از درگهِ لطفت گدائی می کنیم

ای همه شاهاں گدایت یا امیرالمومنینؑ

فهمِ انسانی چه داند عزّتِ کارِ ترا

کافرینش برنیاید بار مقدارِ ترا

# بندِ ششم

ایکہ فرمانِ قضا موقوف فرمانِ شما ست

دَور دورانِ فلک دورے زِ دورانِ شما است

آفتابے کا سماں دَر سایۂ اقبال اوست

پَرتوے از لمعۂ کوئے گریبانِ شما است

پیرِ مکتب خانۂ ابداع یعنی جبرئیلؑ

باہمہ ذہن و ذکا طفلِ دبستانِ شما است

ہر کجا در مجمعِ قرآں خدا را آیتے است

از کمالِ فضل و رحمت خاصّہ در شانِ شما است

چشمۂ کز وے محیطِ آفرینش قطرہ ایست

قطرۂ از لجّۂ دریائے احسانِ شما است

نسبتِ قدرِ ترا با اوُج گردوں چوں کُنَم
زانکہ اوجِ او حضیض قدر دربانِ شما است

آنچہ گردوں را بدو چشمِ جہاں بیں روشن است
جز دو قرصے نیست آں ہم فضلۂ خوانِ شما است

قبۂ چرخ را چوں دانۂ بر چیند زجا
مرغِ تعظیمے کہ آں بر بام ایوانِ شما ست

ہر گہر کاندر ضمیر کانِ امکانِ قضا است
صورت اظہار آں موقوف فرمانِ شما است

انچہ از وے عالمِ امکاں غبارے بیش نیست
صورتِ دہ چندزاں رکنے زار کانِ شما است

بندۂ بیچارہ کاشیؔ از دل وجاں سال وماہ

روز وشب در خطۂ آمل ثنا خوانِ شما است

بَردرِ دولت سرایت روئے بر خاکِ نیاز

بادلِ پُر درد بر امیدِ درمانِ شما است

دردِ پنہاں پیش درماں چند نتواں داشتن

عاقلی نبود ز دَرماں دردِ پنہاں داشتن

## بند ہفتم

تا نجف شُد آفتابِ دین و دولت را مقام
خاکِ اُو دارد شرف بر زمزم و بیتُ الحرام
کعبۂ اصل است بیشک نزدِ اربابِ یقیں
زانکہ دارد عُروۃ الوُثقائے دیں در روے مقام
آفتابِ آسمانِ دیں امیرالمومنینؑ
والیِ مُلکِ ولایت حاکمِ دارُالسّلام
مبطلِ بنیادِ بدعت مُنشئی احکام وحی
حاکمِ دین و شریعت دافعِ کُفر و ظلام
سایۂ لُطفش بہ معنی گر نبودے در جہاں
صورتے بودے جہاں از روئے معنی ناتمام

اے سریرِ سروری آوردہ از جاہِ تو جاہ

وے جہانِ آفرینش بردہ از نامِ تو نام

بر سریرِ احتشامت آفتاب از ذرّہ کم

بر زمینِ احترامت ذرّہ خورشید احترام

با شکوہِ شقّہ و دستار کن مَسندت

تاجِ جمشیدی چہ و تختِ سلیمانی کدام

آنچہ در تعظیم و تمکینِ سُلیماں مے روَد

اندکے بود آں ہم از تعظیمِ سُلمان تو وام

تیرِ تقدیرِ قضا پیوستہ در فرمانِ تست

ننہد از روئے ادب بیروں زِ فرمانِ تو گام

نسبتت با زمرۂ انساں خطا باشد خطا

گوہرِ پاکیزہ جوہر را چہ نسبت بار خام

مثل تو جز مصطفیٰ صورت نہ بندد عقل را

معنی ایمان ما نیست روشن والسّلام

زائرانِ روضہ ات را بر درِ خُلدِ برین

می رسد آوازِ طبتم فادخلوہا خالدین

---

کردہ ام ایں نذرِ مولائے نجف

گر قبول افتد زہے عزّ و شرف

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# یا علیؑ ادرکنی

ہے سلام اُس پر جو ہے خورشیدِ ربّ العالمیں
آبروئے آسمان و عزّتِ انصاف و دیں
آیۂ بلّغ کا مقصد مظہرِ رازِ غیاب
مطلعِ یتلوہ شاہد مقطعہ حبلُ المتیں
چار تصنیفوں کا مفتی مالکِ فردوسِ کُل
چھ جہاں کا حاکمِ اعظم امیر المومنینؑ
ظاہری و باطنی ایجاد و خلقت کا سبب
بہترینِ نسلِ آدمؑ نفسِ خیر المرسلیں

مقصدِ یوفون، بالنذر آفتابِ انّمَا
چشمِ لعُمرکِ کی ٹھنڈک فخرِ جبریلِ امیں

جاہ وحشمت آپ کی جیسے جہاں میں اک جہاں
آپ کی عظمت کے آگے آسماں بھی ہے زمیں

آپ بھی بے مثل ہیں بے مثل ہے جیسے خدا
اور اگر ہے مثل تو بس رحمتُ اللعالمیںؐ

کاتبِ دیوانِ موسیٰؑ جن پہ دریا شق ہوا
محلِ بالا کے ہیں درباں عیسیٰؑ گردوں نشیں

آپ کے دستِ سخاوت سے ہے دریا فیضیاب
آپ ہیں پاکیزگی کا باغ رضواں خوشہ چیں

لفظِ کُن کی ابتدا اُس وقت سے اِس وقت تک
چاند جیسے آپ کے رُخسار سا کوئی نہیں

عالمِ علمِ لَدُنی مظہرِ رازِ جہاں
ناصرِ دیں نفسِ پیغمبر امام المتقیںؑ

اَپنے گہوارے سے لے کے عُمر کے آخر تلک
ہر عمل خوشنودیِ رَب کے سِوا کچھ بھی نہیں

مدح خواں اِن کا خدا، ہمدم رسُولِ دوسَرا
کوئی اِن کا مثل ہوتا تو محمّد مصطفےٰ!

## بندِ دوّم

بس سوائے آپ کے ہے کون مثلِ مصطفےٰ!

آپ کی اُلفت ہے مہرِ چشمِ حوراں برملا

آپ چاہیں تو نکلنے دیں نہ سورج چرخ پر

صبحِ صادق دم محبّت میں نہ بھرتی آپ کا

قافلہ سالار سوچے آپ کے رُتبے کا دَور

رکھّے گھنٹے کی بجائے آسمانوں کی صدا

جنگ میں دیکھے کوئی گر آپکے ہاتھوں کی ضرب

مرغِ اُس کی رُوح کا دہشت سے پنجرہ توڑتا

شان و شوکت گر حقیقت کی ترازو میں رکھیں

کوہ بھی آئے نظر کیا، ایک دانے کے سِوا

ایک حملے کے مقابل لشکروں کا کیا شمار

کیا پرِ عنقا کے آگے ایک مکھی کی ہوا

آپ کی قوت کے آگے کیا یہ سورج آسماں

آپ کی رائے سے یہ سورج کا دل روشن ہوا

موج زن ہوں آپ تو تنکا نظر آئے فلک

آپ کے دل کے مقابل خود سمندر ہے گدا

ہاتھ سے مردانگی کی باگ گھوڑے کو ملے

جس میں مردوں کو سعادت ہے وہ میداں آپ کا

اور تلواروں سے شیروں کی رگوں میں زخم ہوں

نبضِ جاں دیکھے حکیمِ موت بن کر با شفا

۱

مثلِ سورج آپ ہوں میدانِ مشرق میں اگر
فتح کا پرچم ہو آگے، پیچھے زر کا قافلہ

خلقتِ ارض و سماں ہو گر مقابل آپ کے
کوئی اس مردانگی کی تاب نہ لائے ذرا

اور مجسّم فتح کی صورت صدا دے بار بار
ہے علیؑ جیسا جواں کوئی نہ مثلِ ذوالفقار

## بند سوم

آپ کی شان کا افلاک نے زیور پایا
آپ کے سائے سے سورج کو منوّر پایا
آپ کے در کا غبار اس سے فلک ظاہر ہے
کیمیاگر نے بھی گندھک سے یہ جوہر پایا
آپ کے نقشے کی امید پہ اُس خالق نے
نقشے کھینچے تو بہت، آپ سے کمتر پایا
آپ کے ہاتھوں کو دریا سے ملایا جس نے
ہاتھ کے چھینٹے کو دریا کے برابر پایا
آپ کے دستِ سمندر پہ کھُلا در جس دن
تیرتا ایک ستارے کو فلک پر پایا

صفحۂ جان کے سورج کا جو نقشہ کھینچا
دل کے گنجینے کو سونے کا بھرا گھر پایا

کھولے قدرت نے اگر آپؑ کے بازوئے جلال
ہم نے سدرہ کے پرندوں کو بھی بے پر پایا

جس نے عالم میں کیا اپنی بلندی پہ غرور
آپؑ کے رتبے کو عالم سے بھی برتر پایا

آپؑ کے سامنے جس نے بھی کیا دستِ طلب
حشر تک آپ کو اپنے لئے یاور پایا

آپؑ کی رائے خدا اور نبیؐ کی مرضی
حق سے تلوار نبیؐ سے درِ دختر پایا

کچھ بھی تعریف نہیں ساقیٔ کوثر کہنا

آپؑ سے بحر نے ایجاد کا گوہر پایا

برسوں تک آپکی پاکیزگی سے رضوان نے

شرم کو بھی سرِ پیشانیٔ کوثر پایا

آپؑ کی ذات نہ ہوتی جو ولادت کا سبب

بانجھ تھی حوّا تو بے تخم تھے آدمؑ بہ نسب

## بند چہارم

اصل کعبہ آپ ہیں یہ ہے بیانِ مصطفٰے!

قبلۂ دیں آپ ہیں اور آپ جانِ مصطفٰے!

بھر گیا لعل و جواہر کے معنٰی سے وہیں

آپ نے چوُما بظاہر جب دہانِ مصطفٰے!

عالمِ تحقیق میں بھی راہ مِل سکتی نہیں

آپ کا در اور نہ چوُمے آستانِ مصطفٰے!

کِس کو استحقاق ہے بعدِ نبیؐ جز آپ کے

آپ کے رُتبے کے قابل ہے مکانِ مصطفٰے!

آپکے اقبال سے پاشاؔ لیا میں نے وہ کام

جس طرح حسّان نے پایا زمانِ مصطفٰے!

مدح خوانی کیا کروں میں آپکی درگاہ میں
کی ثنا خوانی خدا نے برزبانِ مصطفےٰؐ

آپ کی ہے تیغ دریا دل درِ روزِ کشا
آبِ نصرت سے ہے تازہ بوستانِ مصطفےٰؐ

آپ سے جیسی ملی ہے آسمان کو روشنی
اُس سے روشن تر نہیں ہے آسمانِ مصطفےٰؐ

آپ تو خود جانتے ہیں کیا کروں حاجت بیاں
مقتدر کتنا ہے مجھ کو خاندانِ مصطفےٰؐ

اب نہیں ممکن بلندی آپکے امکان سے
اور اگر ممکن ہے تو بس اک توانِ مصطفےٰؐ

خلق محسن بن گئی شاہا رحم فرمائیے
آپ کو شاہا قسم دی ہے بجانِ مصطفیٰ
آپ کی توصیف کیا ہو گی زبانِ خلق سے
صرف کر سکتی ہے دنیا میں زبانِ مصطفیٰ
جانِ رحمت رحمتوں کا منہ نہ مجھ سے پھیرئیے
واسطہ جانِ نبیؐ کا اک نظر میرے لئے

## بند پنجم ۵

حمد ہو یا آپ کی مِدحت امیرالمومنینؑ

آپ نفسِ وارثِ اُمّت امیرالمومنینؑ

عرش سے بھی بالا تر ہوتا اگر کوئی مقام

وہ بھی ہوتی آپ کی رفعت امیرالمومنینؑ

آپ کیا ہیں اور کس جاہ و حشم کے مستحق

جانتی ہے صرف اک قدرت امیرالمومنین

اس جہاں کے سارے سَرکش تابعِ فرمان ہیں

یہ فقط ہے آپ کی قوّت امیرالمومنینؑ

خازنِ دریا نے تو بھر لیں کرم سے تھیلیاں

آپ کا دستِ سخا رحمت امیرالمومنینؑ

ڈالتے ہیں خاک اپنے سر پہ یہ لعل و گہر
آپکی بخشش میں وہ برکت امیر المومنینؑ

کیوں ہو لائے صُبحِ نو کو یاد کرنا چاہیئے
خُلق نے دی آپ کے راحت امیر المومنینؑ

کیا ہے مجھ ایسے بھلا قلبِ پریشاں کی مجال
آپ کے اوصاف کی مدحت امیر المومنینؑ

دم کیا کرتے تھے جو عیسیٰؑ فقط اک پھونک سے
آپ کے لب کی تھی یہ برکت امیر المومنینؑ

آپ کی درگاہ میں ہم سب ہی کرتے ہیں سوال
ہیں گدا سب صاحبِ ثروت امیر المومنینؑ

آپکی عزت ہے انساں کی سمجھ سے بالاتر
بوجھ اٹھا سکتی نہیں جس کا یہ دنیا کی کمر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نادِ علیاً مظہر العجائب
تجدہ عوناً لک فی النوائب
کل ہمٍ و غمٍ سینجلی
بولایتک یا علی یا علی یا علی

خطاط: سید نجم الحسن نقوی
۱۹۰۳ء

بند ششم ۶

ہر مقدّر آپ ہی کے تابعِ فرمان ہے

گردشِ افلاک کا دَور آپ کا دوران ہے

آپ کے اقبال کے سائے میں ہے جو آفتاب

آپ کے چاکِ گریباں کی جھلک کی شان ہے

مکتبِ ایجاد کا بُڈّھا ہے، یعنی جبرئیلؑ

ذہن و تیزیِ و فہم میں طِفل ہے نادان ہے

مجمعِ قرآن میں آئی کوئی آیت جہاں

فضل و رحمت کے سبب خاص آپ ہی کی شان ہے

چشمۂ دریائے عالم ایک قطرے کی طرح

قطرۂ گرداب پر یہ آپ کا احسان ہے

قدر کو میں آپ کی کیوں آسماں سے دوں مثال

آسمانوں کی بُلندی آپ کی دربان ہے

آسماں کو اپنی ۲ دو آنکھوں سے جو آیا نظر

جس پہ ہیں ۲ دو روٹیاں وہ آپ ہی کا خوان ہے

دانہ جو نو ۹ آسمانوں کا محل کی چھت پہ ہے

مُرغِ عظمت چُن سکے اِس کا کہاں امکان ہے

جو گہر پوشیدگیِ دل میں ہے انسان کی

اِس کا مظہر آپ ہی کے تابِع فرمان ہے

عالمِ امکان جس کے سامنے ہے اک غبار

دس گنا ارکان بھی اک رکن سے ہلکان ہے

بندۂ بے چارہ کاشی جان و دل سے ماہ و سال

ہے ثنا خواں روز و شب یہ آپ کا فیضان ہے

آپ کی خاکِ درِ دولت پہ منہ رکھے ہوئے

با دلِ پر درد سائل طالبِ درمان ہے

درد کو درماں سے پوشیدہ نہ رکھنا چاہیئے

عقلمندی کو طبیبوں کی پرکھنا چاہیئے

## بندِ ہفتم

آفتابِ دین و دولت کا نجف ہے اک مقام

خاک سے اس کی شرف میں کم ہوا بیت الحرام

خانۂ کعبہ ہے بیشک اہلِ ایماں کے لئے

کیونکہ ہے دیں کے سہارے کا وہاں محکم قیام

آسمان و آفتابِ دیں امیر المومنینؑ

والیِ مُلکِ ولایت حاکمِ دار السّلام

وحی کے احکام کے منشی و بدعت کے حریف

حاکمِ دین و شریعت دافعِ باطل نظام

سایہ اُن کے لطف کا دنیا میں گر ہوتا نہیں

درحقیقت یہ جہاں رہتا جہانِ ناتمام

آپ کے رُتبے سے سرداری کو رُتبہ مل گیا
آپ سے دنیائے موجودات کو حاصل ہے نام

کم ہے ذرّے سے بھی سورج آپکی وہ شان ہے
آپ کی حُرمت سے اس ذرّے کا بھی ہے احترام

آپ کی دستار و مسند اس قدر ہیں پُرشکُوہ
تاجِ جمشیدی ہے کیا تختِ سلیماںؑ کا مقام

جو سلیماںؑ کی ہوئی توقیر اور تعظیم بھی
قرض ہے وہ آپکے سلماںؑ کی عظمت کا مُدام

آپؑ کے فرمان میں ہے تیر بھی تقدیر کا
ہے یہی حدِ ادب چلتا نہیں جو ایک گام

ہے خطا یہ عام انسانوں سے نسبت آپ کی

گوہرِ پاکیزہ کو پتھر سے ہے تشبیہ خام

آپؐ کا ثانی نہیں کوسولئے مصطفےٰ!

میرے ایماں کے ہیں روشن یہ معنی والسلام

زائرینِ روضۂ انور کو بابِ خُلد پر

ہے ہمیشہ کی ندا داخل ہو اس میں بے خطر

---

ہے یہ اظہارِ عقیدت نذرِ مولائے نجف

ہو اگر مقبول تو ہے باعثِ عزّ و شرف